مقدمہ

# تفسیر الفرقان

مصنفہ

## میرزا حیرت دہلوی

بابت ماہ شعبان المعظم سنہ ۱۳۱۷ھ

قیمت ۱۲ ماہ معہ محصول ڈاک [illegible]

ماہواری چار جزو

در کرزن پریس واقع دہلی بطبع متین مقبول جہاں شد

جملہ حقوق بذریعہ رجسٹری محفوظ ہیں

قیمت فی ما ..................

علم اُن کے لئے حقیقی بن سکتا ہے جو اُس سے خبرت حاصل کرنا چاہتے ہیں اس میں احتیاط اور روشن ضمیری کی ضرورت ہے۔ اور اگر روشن ضمیری اور احتیاط سے کام نہ لیا گیا تو حقیقت بھی مجاز کے درجہ پر پہنچ جاتی ہے اور پھر اس سے بھی گر جاتی ہے۔

علم کا سرچشمہ اور علم کی محک دو مختلف چیزیں ہیں۔ سابق الذکر سے تم علم کو حاصل کر سکتے ہو اور آخر الذکر سے اُس کو پرکھ سکتے ہو۔ یہ یقین کہ تمہارا سرچشمہ علم حقیقی ہے محض ایک قیاس ہی قیاس ہے اور اس خیال کا سفسطہ بدیہی ہے اسلئے کہ یہ سب جانتے ہیں کہ انسان خطا اور نسیان سے بنا ہوا ہے۔ سرچشمہ علم میں خود ایک حقیقت موجود ہے ہاں جو علم اس سے پیدا کیا جاتا ہے زیادہ تر اس کا انحصار روشن ضمیری پر ہوتا ہے جس درجہ کی روشن ضمیری ہو اسی قدر اس سے خبرت حاصل ہو گی۔ الہام بجائے خود حق ہو سکتا ہے مگر وہ علم جو تم اس سے حاصل کرتے ہو محض تعصب ہو سکتا ہے۔ خالص مذہب حق ہو سکتا ہے پھر بھی تمہارا مذہب محض تعصب بن سکتا ہے۔ وہی استدلال بجائے خود حق ہے اور پھر بھی ہمارا استدلال خیال باطل بن سکتا ہے۔ ایسا رہنما کہاں ہے کہ سائنس دانوں کی راہ مستقیم کی طرف رہنمائی کرے۔ وہ محک کہاں ہے جو صداقت کو تمام خیالی نا راستیوں سے علیحدہ کر کے نکال لے۔ وہ بنیاد کہاں ہے جہاں مختلف خیالات کے لوگ دوستانہ طور پر اپنی عمارتیں بنائیں ایک دوسرے کے ممد و معاون بنیں اپنی اغلاط کی اصلاح کریں۔

کیا یہ واقعی بات نہیں ہے کہ مغربی علم طبیعی کے ماہروں نے سائنس کے اس پہلے مسئلہ کی طرف مطلق توجہ نہیں کی ہے جبکہ وہ شیخی مارتے ہیں کہ ہم نے سائنس کو تکمیل کی حد تک پہنچا دیا ہے موجودہ ماہران علم طبیعی فلاسفہ اور مذہبی سرگروہوں نے سائنس کے اس وسطی پہلو سے بالکل اپنا پہلو بچایا ہے اور اخیر شل شرادیں کے ایک دوسرے سے دست و گریباں ہو رہے ہیں غالباً پہلے یہ بات ہرگز نہ تھی۔ روحانی حکمائے جہاں طبیعات اور فلسفہ کو دیکھا ہے وہاں مذہب کی بھی پہلو بہ پہلو رکھ کے جانچ کی ہے۔ سب سے پہلے اُنہوں نے اسی اہم اور ضروری مسئلہ کی چھان بین کی اور اس کی کامل تحقیقات کے بعد مخلوق کے لئے حقیقت اور معرفت کے رستے کھول دیئے۔ ان روحانی حکما کی تعلیم کو حقارت کی نظر سے نہ دیکھو۔ اُنہیں روحانیات ہی کا علم نہیں تھا بلکہ وہ فلسفہ اور طبیعات کو بھی بخوبی جانتے تھے۔ فلسفہ علم کی اُس شاخ کو کہتے ہیں جو اُن مشروط صداقتوں اور اشکال کی تعلیم کرتی ہے جو غیر مشروط صداقت یا حقیقت میں پنہاں ہیں۔ غیر مشروط صداقتوں کو عام طور پر بحیثیت مشروط صداقتوں کے جانا گیا ہے۔ ہم یہاں صداقت کا لفظ اسکے عام معنی میں استعمال کرینگے تاکہ طرفین کی غلط فہمی دور ہو سکے اور غیر مشروط صداقت کا بطور روح صداقت امتیاز ہو سکے فلسفہ کی اب یہ تعریف ہو گی فلسفہ علم کی وہ شاخ ہے جو روح صداقت کی تعلیم کرتا ہے اور تمام صداقتوں کی اُسی کی ذات سے دستگیری ہوتی ہے۔ اگر آپ روح صداقت کو جاننا چاہیں تو آپ کو لازم ہے کہ آپ اُس صداقت کو جانیں جو روح صداقت کے لقب سے ملقب ہوتی ہے۔

روح صداقت کسے کہتے ہیں۔ یا جسطرح ایک فلسفی تعبیر کرتا ہے۔ حقیقت اور ماہیت جو تمام اشکال و حادثات طبیعات میں پنہاں ہے کیا چیز ہے؟ مغربی فلاسفہ نے نہایت تندہی سے اس مسئلہ کو چھانا ہے اور بڑی دشواریوں کے بعد یہ نتیجہ نکالا ہے کہ نہ مادّہ ہے نہ ضمیر ہے۔ اس نتیجہ پر بہت بڑی بڑی بحثیں ہوئیں اور خوب رد و قدح ہوا اخیر اس زمانہ کے مسلّم فلاسفہ نے اُسے تسلیم کرلیا۔ اگر ہم اُن کی رایوں کی بطور خود جانچ پڑتال کریں تو ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ اُن میں اختلاف رائے بہت بڑا ہے۔ بعض کا تو یہ خیال ہے کہ روح صداقت کا کوئی پتہ ہی نہیں لگ سکتا کیوں کہ یہ نہ مادّہ ہے کہ اسے کوئی جان سکے اور نہ ضمیر ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اگر روح صداقت علم میں آسنے کے قابل ہوتی تو کیا تو یہ ضمیر ہوتی یا مادّہ ہوتی مگر ایسا خیال کرنا ہماری کم فہمی ہے۔ یہ کیوں کر قید لگائی جاسکتی ہے کہ جو چیز مادّہ اور ضمیر دونوں ہی نہ ہو کبھی اُس کا علم نہیں ہوسکتا صرف ایک قیاس پر ہم اپنے تفحص کو کیوں مقید کردیں۔ اب یہ دیکھنا چاہیئے کہ وہ لوگ جو اس خط سے پھلانگ کے آگے پہنچے ہیں اس کی نسبت اُن کی کیا رائے ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ روح صداقت مثل مطلق قانون کے جانی جاسکتی ہے۔ یہ نہ مادّہ ہے نہ ضمیر ہے بلکہ کبھی تو یہ بحیثیت مادّہ کے حیات کی خارجی سطح پر اپنے کو نمایاں کرتی ہے اور کبھی بحیثیت ضمیر کے زندگی کی داخلی سطح پر نمایاں ہوتی ہے۔ اب یہ سمجھنا چاہیئے کہ انسان کا ضمیر کس قسم کا ہو جو اُس قانون کا علم حاصل کرے جس قانون کو ضمیر سے کچھ بھی تعلق نہیں ہے جس چیز کی کہ انسان جانچ کرسکتا ہے یہ وہی چیز ہوسکتی ہے جسکا تعلق ضمیر سے ہو یا جو ضمیر کا ایک جزو ہو۔ اور اگر ہم یہ کہیں کہ قانون کی جانچ ضمیر کرسکتا ہے تو پھر قانون کے مُطلق ہونے کی صفت زائل ہوتی ہے اور مطلق کے لفظ میں تبائن کلّی پیدا ہوجاتا ہے سوال صرف یہ ہے کہ ضمیر قانون کا کیوں کر ادراک کرے جبکہ قانون اُس کا کوئی حصّہ نہیں ہے۔ یہ نہایت ہی مشکل بات ہے اور قریب قریب یہ مسئلہ لاحل سا معلوم ہوتا ہے تاہم اس پر بحث کی جاتی ہے شاید۔ ایک حد تک سلجھ جائے اور کسی درجہ تک سمجھ میں آجائے۔ وجہ کیا کہ ہم مطلق قانون کو غیر مشروط صداقت نہ کہیں جبکہ گزشتہ زمانہ میں اس کی ہستی تھی موجودہ زمانہ میں یہ موجود ہے اور اسیطرح آئندہ زمانہ میں بھی یہ قایم رہے گا یہ کلّیہ بھی ہے اور غیر تبدیل بھی ہے اس سے یہ ثابت ہوگیا کہ قانون ہی روح صداقت ہے اور ہم مذکورہ بالا استدلال سے اسے معیار صداقت کہسکتے ہیں۔

دوسرا پہلو یہ ہے کہ علمی تحقیقات میں صداقت کی معیار کو استعمال کرنے کا طریقہ ہے۔ اس کی ہم یوں توضیح کرینگے۔ ہم نے ادراک سے ایک حادثۂ طبیعی کو وقوع پذیر ہوتے ہوئے دیکھا اگر ہم ہمیشہ اسے یوں ہی ظہور پذیر ہوتا ہوا دیکھیں تو ہمارا یہ ادراک بجائے خود ایک صداقت ہے۔ کسی خاص امر میں ہمیں استدلال سے ایک نتیجہ معلوم ہوگیا تو یہ استدلال ہمارا اُس وقت تک صحیح ہے کہ جب تک اُس سے ایسے ہی نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ ایک عقیدہ پر جو اصول قایم کیا گیا ہے وہ حق ہے بشرطیکہ وہ عقیدہ اُس اصول میں قضیۂ مطلق ہو۔ ایک مصنف کی رائے حق ہے بشرطیکہ دیگر مصنفین بھی اُس کی رائے سے اتفاق کریں۔

اگر ایک حادثۂ طبیعہ کا وقوع خاص حالتوں میں بیان کیا جائے مگر پھر دوبارہ اُس کا وقوع اُن ہی حالتوں

میں نہ ہو خواہ وہ حادثہ طبیعہ خیالی ہو یا اُن حالتوں کی توضیح کرتا ہو جن میں اُس کا وقوع ہوا ہے وہ کبھی بھی صحیح نہیں ہو سکتا۔

اگر چند عالم ایک ہی اصول سے مختلف نتائج پیدا کریں اُن کی منطق غیر قابل یقین اور اُن میں سے ایک بھی راہ حق پر نہیں ہے جب تک اُن میں سے ایک عالم یہ ثابت نہ کر دے کہ باقیماندہ علما نے منطق میں یہ غلطی کی ہے۔

اگر ایک ہی پہلو پر مختلف لوگوں کے مختلف عقائد ہوں تو سمجھ لو کہ یہ سب عقاید باطل ہیں۔ ایک شخص کو جو یہ دعویٰ کرتا ہو کہ میرا عقیدہ حق ہے یہ ثابت کرنا چاہئے کہ ان ان وجوہات سے اوروں کے عقائد باطل ہیں بعض کا یہ خیال ہے کہ صداقت جماعت سے پیدا ہوتی ہے یعنی ایک کثیر گروہ کی کسی خاص مسئلہ پر کوئی رائے ہونا ہرگز اس بات کو ثابت نہیں کر سکتا کہ وہ مسئلہ حق ہے۔ یہ ضرور نہیں کہ چند آدمیوں کا خیال بمقابلہ گروہ کثیر کے ہمیشہ ہی غلط ہو۔ ہمیں روشن ضمیری سے ہر ایک کی اغلاط کو جانچنا چاہئے اور ہر ایک کے عقاید کی ماہیت پہچاننی چاہئے یہ فی الحقیقت ایک دشوار گزار مرحلہ ہے اور اس کا طے کرنا ایک کٹھن کام ہے۔

## مسئلہ دوم

ایک عالم کے لئے سب سے زیادہ ضروری امر یہ ہے کہ وہ سیار صداقت کی ماہیت پہچانے جس کا ابھی ہم بیان کر چکے ہیں۔ دوسرا مسئلہ جو اس کے لئے بہت ہی ضروری ہو وہ ایسا طریقہ تحقیق ہے جو عام فہم اور عام پسند ہو جب تک وہ اپنے طریقہ تفحص میں صراط مستقیم نہ پیدا کرے گا کبھی مخلوق کی طبایع اُسے قبول نہیں کرینگی پھر ایسا کونسا طریقہ پسند کرنا چاہئے یا بالفاظ دیگر علمی تحقیقات کا بہترین طریقہ کونسا ہے؟ یہ سوال ہے جو اس وقت پیش نظر ہے

بعض علما کا بیان ہے کہ قاعدہ استقرائی کو قاعدہ علمی کہتے ہیں اسکے علاوہ اور تمام قاعدے لغو اور بے بنیاد ہیں۔ علما کا دوسرا گروہ اس بات کا قائل ہے کہ علم استقرائی سے صرف صداقتوں کی ماہیت جان سکتے ہیں جس سے حیات اور ضمیر کے ضروری مسائل کا بہت تعلق ہے غور سے دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ علم استقرائی کے معترفوں میں ایک غلط فہمی پیدا ہو گئی ہے اور اسلئے علوم جدید کے ماہروں سے صراط مستقیم بہت دور رہ گئی ہے۔ اُن کا یقین ہے کہ علوم جدیدہ خالص استقرائی ہیں۔ ایسے یقین کی بنیاد کسی عمدہ اصول پر نہیں معلوم ہوتی تفحص کے ضروری قواعد کی بنا پر علوم جدیدہ نے کامیاب ترقی کی ہے لیکن وہ قواعد جیسا کہ بعض لوگ خیال کرتے ہیں استقرائی نہیں ہیں۔ یہ ایک پیچیدہ قاعدہ ہے جس کی استقرائی اشکال مبہم ہیں۔ اگر ہم یہ بھی فرض کر لیں کہ علوم جدیدہ کا قاعدہ خالص استقرائی ہے پھر بھی اس سے یہ تو ہرگز لازم نہیں آسکتا کہ اور قاعدے جو اس کے علاوہ ہوں لغو ہیں۔ علم کی روح کو تفحص کے دوسرے طرق کے ساتھ کچھ مباینت نہیں ہے۔ بلکہ تحقیق

کی ہر شاخ میں علم واقعات کے سلسل انکشاف کا نام ہے ۔ جو قاعدہ تحقیق کی خواہ کسی شاخ میں واقعات کی سلسل توضیح انکشاف کی طرف رہنمائی کرے وہ بھی علمی قاعدہ ہے ۔ یہ دوسری بات ہے کہ ایک شخص نے اپنی تحقیق میں دوسرے قواعد سے کام لیا اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ایک قاعدہ غلط قرار دیدیا جائے اور صرف ایک ہی قاعدہ یا طریقہ پر صداقت کی مُہر لگ جائے ۔ قدیم حکما کی تو یہ نادانی تھی کہ انہوں نے استقرائی قاعدہ کو لغو ٹھیرایا تھا اور موجودہ حکما کی یہ حماقت ہے کہ انہوں نے قیاسی کو ہیچ اور پوچ سمجھ رکھا ہے ۔ ہم سے بیان کیا جاتا ہے کہ قیاسی قواعد اس لئے لغو ہیں کہ یہ کسی علمی بنا پر نہیں ہیں ۔ یہ ہم قبول کرتے ہیں کہ اگر قیاسی قواعد علمی بنیاد پر نہ ہوں تو انہیں ضرور لغو ہونا چاہئے ۔ کیوں کہ جب یہ ثابت ہوگیا کہ یہ قاعدہ علمی بنیاد پر نہیں ہے تو وہ آپ سے آپ لغو ہوا ۔ اس کی لغویت سے کون انکار کرسکتا ہے ۔

اب ہم علم کے قواعد کی جانچ کرتے ہیں کہ اس میں کسی قسم کے تعصب یا خودرائی کو دخل نہیں دینگے بلکہ علم کے ہر طریقہ کی انصاف سے جانچ کریں گے ۔ یہ عالمگیر غلط فہمی پھیلی ہوئی ہے کہ تمام قیاسی علوم غیر مستحق نتائج سے پیدا ہوئے ہیں تحقیق کی وہ شاخ جو محض قیاس کے ذریعہ سے پیدا ہوئی ہے کبھی علمی نہیں ہوسکتی ۔ ایسی تحقیق کے نتائج لغو ہوں گے تاہم اس سے یہ نہیں ثابت ہوتا کہ تفحص کا قیاسی طریقہ لاطائل بنیاد پر مبنی ہے ۔ ہر تحقیق میں دو ضروری امور غور طلب ہیں اول تو وہ طریقہ اور پھر وہ مواد جس پر اس کی بنا ہے اس صورت میں اگر مواد وہ نہیں ہے جو ہونا چاہئے تھا تو یہ محض ایک قیاس ہی قیاس ہے خواہ کتنا ہی عمدہ طور پر اسے ثابت کیا جائے ۔ ان ہی وجوہات کی وجہ سے تحقیق کے نتائج غلط ثابت ہوں گے لیکن اس سے یہ کبھی لازم نہیں آتا کہ طریقہ تفحص خود اس کے جوہروں اور خصوصیات سے جانچا جاتا ہے ۔ طریقہ استقرائی اور طریقہ قیاسی میں یہ فرق ہے جو بیان کیا جاتا ہے ۔ سابق الذکر طریقہ تو خاص سے عام سچائی کی طرف رہبری کرتا ہے اور آخر الذکر طریقہ عام سے خاص کی طرف یعنی ایک عمومیت پیدا کرتا ہے اور دوسرا خصوصیت کی طرف لیجاتا ہے مثلاً پچاس آدمیوں کی ایک جماعت لو اگر ہم اس جماعت میں سے ایک ایک شخص کو پورے طور پر جانچیں اور دیکھیں کہ ہر شخص پر عرب ہونے کا اطلاق ہوتا ہے تو اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ پوری جماعت کی جماعت عربوں ہی کی ہے اسی کو قاعدہ استقرائی کہتے ہیں جو خاص سے عام کی طرف رہنمائی کرتا ہے ۔ اب دوسری شکل بھی دیکھنی چاہئے اگر ہمیں یہ معلوم ہوجائے کہ اس کل جماعت میں عرب ہی عرب ہیں تو ہم کہسکتے ہیں کہ اس جماعت کا ہر خاص شخص عرب ہے ۔ جو قاعدہ ہم نے یہاں استعمال کیا وہ قیاسی ہے ۔

یہ خاص صداقت سے اس عام سچائی کی طرف رہنمائی کرتا ہے جو اس کی ذات میں موجود ہے ۔ ہم ایک اور بھی مثال دیتے ہیں جس سے یہ مسئلہ اور بھی آئینہ ہوجائے گا علم نباتات کا ماہر تمام اقسام کے ان پودھوں کی خاصیتوں کا مطالعہ کرتا ہے جو ایک ہی جنس کے ہیں ۔ اور دیکھتا ہے کہ ان میں سے ہر پودہ زہریلا ہے اور ان خاصیتوں سے وہ یہ حکم لگاتا ہے کہ اس قسم کے تمام پودے زہریلے ہوتے ہیں ۔ وہ اس عام صداقت کی

اپنے تلامذہ کو تعلیم دیتا ہے جو اس تعلیم سے یہ نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ خاص وہ پودے زہردار ہوتے ہیں جو اس جنس سے تعلق رکھیں۔ یہاں اُستاد نے تو قاعدہ استقرائی اختیار کیا ہے اور تلامذہ نے قاعدہ قیاسی یا بالفاظ دیگر سابق الذکر عام سے خاص کی طرف گیا ہے اور آخر الذکر خاص سے عام کی طرف۔ دونوں ہی سچے ہیں اور دونوں ہی کا طریقہ تفحص حقیقت کی بنیادوں پر قایم ہے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ دونوں کا قاعدہ علمی بنیاد پر ہے یا نہیں اور آیا ایسا قاعدہ علمی ہو سکتا ہے یا نہیں یہ ساری باتیں بدیہی ہیں اور کون شخص ہے جو ایک کو علمی اور دوسرے کو غیر علمی کہے گا۔

ہم کہتے ہیں قاعدہ استقرائی حق ہے۔ ہر شے کا نتیجہ اس کے مقدمہ صغریٰ کبریٰ سے برآمد ہوتا ہے۔ بلکہ اسکے نتیجے سے خود مقدمات صغریٰ و کبریٰ پیدا ہو جاتے ہیں۔ اگر مقدمات صغریٰ و کبریٰ حق ہیں تو ہم نہیں خیال کر سکتے کہ نتیجہ کیوں کر حق نہ نکلے گا۔ اور اگر مقدمات صغریٰ و کبریٰ غلط ہو جائیں ہو اگر یں قاعدہ یا طریقہ میں کوئی فرق نہیں آسکتا۔ یہ قاعدہ استقرائی اسلئے حق ہے کہ عام میں وہی خاص کی صفت ہوتی ہے اگر خاص صحیح ہے تو عام یقیناً صحیح ہوا پھر قاعدہ کو ہم غیر علمی کیوں کہنے لگے یہی صورت قاعدہ قیاسی کے صحیح ہونے کی ہے غرض دونوں ہی قاعدہ سند ہیں اور اپنی اپنی جگہ دونوں ہی کارآمد بھی ہیں۔ قوانین قدرت عام طور پر کشادہ ہیں۔ اب یہاں سے صرف خالص استقرار کرکے ایک قانون کو سیکھ لینا جس کا عمل ہر جگہ ہو رہا ہے بالکل ہی ناممکن ہے۔ ہم اس بستہ میں ایک چھوٹے پیمانہ پر تو حکم لگا سکتے ہیں مگر بڑی وسعت کے ساتھ اُس کا احاطہ نہیں کر سکتے۔ جب علوم جدیدہ کے ماہروں کو یہ مشکلات لاحق ہوئیں تو اُنھوں نے ایک اور قسم کا جدید استقرائی قاعدہ نکالا کہ جس سے چند اشیا کو دیکھ کے باقیماندہ کل اشیا کا اندازہ ہو سکے خواہ وہ ایک ہی جنس کی ہوں یا نہ ہوں۔ مثلاً خالص قاعدہ استقرائی اور بنائے ہوئے قاعدہ استقرائی میں یہ فرق ہے کہ سابق الذکر تو اُن خاص اشیا کا مشاہدہ کرنا چاہتا ہے جو عام صداقت میں پھیلی ہوئی ہیں اور آخر الذکر قاعدہ پھلانگ کے آگے بڑھ جاتا ہے اور فطرت کی چند چیزیں دیکھ کے سب کو ہی ایک سا سمجھنے لگتا ہے۔

بات یہ ہے کہ قانون قدرت جس کا سبق بلا سمجھے بوجھے پڑھا جاتا ہے کیوں ہر جگہ جا کے بدل گیا ہے فرض کرو ایک قانون ہے اور خاص ایک مقام پر اُس کی ایک حالت ہے تو ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اور مقامات پر بھی اُس کی یکساں حالت رہے مگر یہ نہیں ہوتا۔ وجہ کیا کہ ایک ہی فطرت ایک ہی قانون اور اسکے نئے نئے مشاہدے۔ لنڈن کی انجمن مابعد الطبیب میں ایک بار یہ سوال کیا گیا تھا کہ ہم کیوں کر جانیں کہ قوانین قدرت کوئی خاص شکل رکھتے ہیں یا بالفاظ دیگر اُن کا کوئی خاص لباس ہوتا ہے۔ پروفیسر ہکسلے نے اس سوال کا یہ جواب دیا تھا کہ قوانین قدرت کی ہر شکل کے یہ معنی ہیں کہ جو مفروضہ صورتیں ان کے عمل کی خیال کر لی گئی ہیں وہ کبھی غلط نہ ثابت ہوں۔ ان قوانین کو کبھی کسی شخص کے معجزے نہیں بدل سکتے۔ یہ کیوں کر ہو سکتا ہے کہ فطرت کے سلسلوں میں معجزوں کو دخل ہو۔ جو شخص معجزے دکھانے کا دعوے کرتا ہے اُس کا بہت بڑا منشا یہی ہوتا

ہے کہ اس میں مافوق الفطرت قوت تسلیم کی جائے ۔ کوئی بیّن شہادت کبھی کسی معجزے کے ثبوت میں نہیں پیش کی گئی کبھی کسی ہمعصر مورخ نے ایسے کسی معجزے کی شہادت نہیں دی جو صدہا برس گزرنے پر مشہور ہو گئے یہ ساری قیاسی باتیں ہیں جنہیں مشاہدات سے کوئی بھی سروکار نہیں ہے ۔ یہ اعتراضات ہیں جو عام طور پر کئے جاتے ہیں ہم علوم جدیدہ کے ماہروں کی اس غلط فہمی کو دور کرنا چاہتے ہیں اور ہم صرف اسلامی معجزات پر بحث کرینگے ۔

سوال صرف یہ ہے کہ مفروضہ اشکال قدرت کے قوانین او عمل کی تسلیم کرلی گئی ہیں کیا غیبی شہادت اس امر کی پیش ہو سکتی ہے کہ ان مفروضہ اشکال کے علاوہ قوانین قدرت کی اور اشکال نہیں ہیں اور کیا ثبوت ہے کہ یہ مفروضہ اشکال ویسی ہی صحیح ہیں جیسا انہیں تسلیم کرلیا گیا ہے ۔ تیسری بات دیکھنے کی یہ ہے کہ یورپ کے علما اور فلاسفہ نے مسیحی معجزات دیکھ کے تمام مذاہب کے معجزات کی ایک ہی نوعیت سمجھتے ہیں ۔ مگر نفس اسلام کو ایسے معجزات سے کوئی تعلق نہیں ہے جیسا مسیحی مذہب پیش کرتا ہے ۔ اسلام کی بنیاد مثل عیسائیت کے معجزوں پر ہرگز قایم نہیں کی گئی ہے مثلاً عیسائیت کی بنا صرف تین اصول پر رکھی گئی ہے اور وہ یہ ہیں حضرت مسیح کا بے باپ کے پیدا ہونا ۔ مر کر زندہ ہو جانا اور پھر مجسم آسمان پر چلا جانا ۔ نصرانیت نے فتویٰ دیدیا ہے کہ ان میں سے ایک معجزہ کا منکر بھی کافر گنا جائے گا یہ ایسی مافوق الفطرت باتیں ہیں کہ جو کبھی سمجھ میں نہیں آسکتیں اور علوم جدیدہ کا ماہر انہیں محض لغو اور وحشی فسانہ خیال کرتا ہے ۔ مگر اسلام اسکے مقابل میں یہ دعوے نہیں کرتا اس کا بہت بڑا اور سب سے بڑا اصول توحید ہے اور بس اور باقی اس کے جتنے اصول ہیں وہ سب شاخیں ہیں تزکیہ نفس اور تمدن کی مثلاً نماز پڑھنا ۔ زکوٰۃ دینا ۔ روزے رکھنا وغیرہ ۔ ہم چاہتے ہیں کہ نفس معجزہ کی توضیح کرنے سے پہلے معجزہ کی کچھ تاریخ بیان کردیں اور بتا دیں کہ اسلام میں معجزہ کسے کہتے ہیں اور موجودہ مسلمانوں کے خیال کے معجزے اسلام میں کب اور کس وقت پیدا ہوئے اور انکی اشاعت عام طور پر کیوں کر ہو گئی اور اصلی معجزہ کو جس پر اسلام کی بنیاد ہے مسلمانوں نے کیوں فراموش کر دیا جب حضور انور رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا ظہور ہوا اور آپ نے نبوت کا اعلان دیا تو دنیا کی عجیب کیفیت تھی ۔ سب کے خیالات بت پرستی ۔ ستارہ پرستی ۔ آتش پرستی ۔ آفتاب پرستی اور دریا پرستی سے مافوق الفطرت باتوں کے قبول کرنے کے عادی تھے اور قدم قدم پر ان کے یہی خیالات تھے ۔ قدرت کے کرشموں پر بالکل تاریکی پڑ گئی تھی اور فطرت کی قوتیں معبود بن گئی تھیں جب حضور انور نے علانیہ طور پر ان بدیہی غلط ناکارہ باتوں کی تردید کی اور ان کے معبودوں کو لاشے محض بتایا تو وہ لوگ پہلے تو چونکے لیکن بعد ازاں انہوں نے آپ کی بے لوث اور کھلی کھلی باتوں پر کان لگایا اور اخیر بہت جلد اپنی غلطی سے آگاہ ہو کے اپنی اس حرکات سے باز آئے اور سچے دل سے توبہ کی اور خدائے واحد کی پرستش کرنے لگے ۔ جہاں تک غور کیا جاتا ہے حضور انور کی زندگی بہت ہی سادہ طور پر بسر ہوتی تھی نہ کسی قسم کا شاہانہ سامان نہ امیرانہ جاہ و جلال نہ واقعات زندگی میں کسی قسم کا تصنع کچھ بھی نہ تھا ۔ سادہ لباس سادہ کھانا معاملات کی صفائی ۔ سادی گفتگو ۔ تلقین اسلام کے سادے قاعدے اور معمولی الفاظ کے سوا اور کچھ نہ تھا ۔ جو معجزے رسول خدا کے بیان کئے جاتے ہیں اگر وہ تھوڑی

دیے کے لئے صحیح بھی تسلیم کر لئے جائیں پھر بھی اُن سے اشاعت اسلام میں کبھی آپ نے کام نہیں لیا۔ نہ کبھی
دشمن کے مقابلہ میں آپ نے ان مفروضہ معجزوں سے کام لیا اور نہ کبھی سخت سے سخت اوقات میں آپ نے ان
مفروضہ معجزوں کو استعمال کیا۔ جب اسی بے نظیر پاک حالت میں آپ کی وفات ہوگئی تو صحابہ کا دور دورہ ہوا۔
سب سے زیادہ حضرت فاروق اعظم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت خاص اس معاملہ میں بہت ہی نامور ہے رسول
کریم نے تو وہ خیالات دبا دیئے تھے جو صدہا ہزارہا سال سے لوگوں کے چلے آتے تھے مگر اب وہ کچھ پھر اُبھرنے
لگے تھے کیوں کہ صدہا سال کا خونی اثر چند سال میں نہیں جا سکتا تھا۔ مافوق الفطرت خیالات اُن لوگوں کو بطور
ورثہ پہنچے تھے مسلمانوں میں ہزاروں تو وہ لوگ تھے جو پہلے نصرانی تھے ہزاروں وہ لوگ تھے جو پہلے یہودی
تھے اور لاکھوں وہ لوگ تھے جو پہلے بت پرست تھے حضرت عمر نے یہ پرخوف نظارہ دیکھا اور آپ کو اندیشہ
ہوا مبادا مسلمانوں کے خیالات پھر مافوق الفطرت باتوں کی طرف عود کر آئیں۔ یہ اندیشہ آپ کا درست تھا
کیوں کہ خود مدینہ منورہ میں آپ نے اپنی آنکھوں کے آگے ان خیالات کا کچھ اُبھار دیکھا تھا یعنی آپ نے دیکھا
کہ خاص اس درخت کے نیچے اکثر مسلمان آ آکے بیٹھتے ہیں جہاں کبھی رسول کریم وعظ فرمایا کرتے تھے اور چند
ہی روز کے بعد آپ نے یہ ملاحظہ فرمایا کہ مسلمان غیر معمولی طور پر اس کی تعظیم زیادہ کرتے ہیں اور مجمع روز بروز زیادہ
ہوتا جاتا ہے آپ نے فوراً اس درخت کو جڑ سے اُکھڑوا کے پھینک دیا اور گویا رسول کریم کے بہت بڑے منشأ
کو اس طرح پورا کیا۔ اگر وہ درخت نہ اُکھڑوایا جاتا تو ضرور شجر پرستی کی بنیاد پڑ جاتی اور مسلمان پھر اپنے اُن ہی خیالات
پر اُتر آتے جو انہیں بطور ورثہ ملے تھے۔ حضرت عمر کی یہ حکمت بہت ہی غائر نظر سے دیکھنے کے قابل ہے۔ دوسری
حکمت حضرت عمر نے بہت بڑی یہ کی کہ صحابہ کو بکثرت حدیثیں روایت کرنے سے روک دیا اور سخت حکم دیدیا
کہ نو مسلموں میں زیادہ حدیثوں کا وعظ نہ کہنا۔ جب آپ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو ایک مفتوحہ صوبہ
کا عامل بنا کے بھیجا تو سخت تاکید کر دی تھی کہ حدیثیں نہ بیان کرنا اور چلتے وقت یہ فرما دیا تھا اے ابوہریرہ مسلمان
تیرے پاس جوق جوق آئیں گے اور یہ کہیں گے رسول کریم کے صحابی آئے ہیں ہم سے حدیثیں بیان کریں گے
تو سوائے قرآن کے ہرگز حدیثوں کا درس نہ دیجو۔ حضرت عمر کی اس حکمت بالغہ پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے
کہ حدیثوں میں قطعی اختلاف واقع ہوگا اور جب حدیثوں کی اشاعت یوں علے الاعلان ہونے لگے گی تو بہت
سی حدیثیں جعلی بن جائیں گی اور پھر لوگوں کے اس سادہ عقیدہ میں جو رسول کریم نے پیدا کر دیا تھا سخت
انتشار پیدا ہوگا اور پھر وہی مافوق الفطرت مادہ زور کرے گا اور چوں کہ اُنہیں اپنے نبی کریم کا زیادہ ادب اور
پاس ہے خبر نہیں اسلام کے سادہ اصول میں کون کون باتوں کی آمیزش ہو جائے اور پھر توحید خدا کا صاف
مسئلہ خراب نہ ہو جائے جب تک آپ تخت خلافت پر قائم رہے آپ نے نہایت تندہی سے اس امر میں
کوشش کی اور مصنوعی حدیثوں کی اشاعت کا دروازہ بند رکھا لیکن آپ کی شہادت کے بعد اس انتظام میں
کچھ خلل سا پڑ گیا چوں کہ آپ کے جانشین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے آپ کی اس عاقلانہ حکمت عملی کو پورے

طور پر سمجھ لیا تھا اور جس امر کا خوف تھا وہ آنکھوں کے آگے آنے لگا تھا آپ نے اس بنا پر فوراً ایک اعلان جاری کر دیا کہ جن حدیثوں کی روایت حضرت صدیق اکبر اور حضرت عمر نے کی تھی یا جو حدیثیں ان دونوں جلیل القدر صحابہ کے زمانہ میں رائج ہو گئی تھیں اُنکے علاوہ نہ کوئی حدیث بیان کی جائے نہ کسی حدیث کی اشاعت دی جائے۔

اس اعلان نے جیسا کہ اُمید تھی زیادہ اثر نہیں کیا کیوں کہ خلافت کے چند ہی روز بعد سے مخالفت شروع ہو گئی تھی اور مروان آپ کے معتمد خاص کی بعض بے عنوانیوں سے اُس پر دست انتظام میں جو حضرت عمر قایم کر گئے تھے خلل آنا شروع ہو گیا تھا۔ تاہم بہت کچھ روک تھی اور ایک حد تک لاکھوں مسلمان اسبات کا خوف کرتے تھے کہ رسول کریم کے نام سے کبھی ایسا قول نہ بیان کیا جائے جس میں ایک لفظ کا بھی شبہ ہو۔ مسلمانوں کی بدقسمتی سے یہ حالت مدت تک قایم نہیں رہی حضرت عثمان کی مظلومانہ شہادت نے اس روک ٹوک کا خاتمہ کر دیا اور اب دو متضاد گروہ اسلام میں پیدا ہو گئے۔ اور ان دونوں گروہوں کو ضرور ہوا کہ اپنی اپنی تائید میں وہ رسول کریم کے پاک اقوال بیان کریں جھگڑا اصل میں ملکی تھا مگر اُسے مذہبی رنگ پہنایا گیا اور اب طرفین کی روزبروز کشمکش بڑھنے لگی۔ یہاں تک کہ باتوں سے تلوار پر نوبت پہنچ گئی اور بڑے بڑے خونریز میدان ہوئے مگر نتیجہ سوائے اسکے اور کچھ نہیں نکلا کہ دشمنی خون میں مل گئی اور آگے چلکے یہی دشمنی زندگی ہی نہیں بلکہ ایمان اور یقین کا جزو اعظم بن گئی یہی صورت گویا جھوٹی حدیثوں کی اشاعت کا بہت بڑا ذریعہ بنی اور ہم خیال کرتے ہیں کہ نئی نئی حدیثیں وضع کرنے کا شوق پیدا ہوا اور یہ شوق اُسوقت تک قایم رہا جب تک حدیثوں کے پرکھنے کی کسوٹی نہ نکلی۔ خیال کرنے کی بات ہے کہ جب امام بخاری نے اپنے زمانہ میں صحیح حدیثوں کو الگ کرنا چاہا تو کئی لاکھ حدیثوں میں سے انتخاب کر کے جامع صحیح لکھی جس میں کل ۷۳۹۷ حدیثیں ہیں اس میں بھی اگر مکررات نکال ڈالی جائیں تو ۲۷۶۱ حدیثیں باقی رہتی ہیں۔ موضوع حدیثوں کا چاروں طرف سے دریا اُمڈنے لگا تھا اور اسلامی دنیا میں اس آفت نے ایک قہر برپا کر دیا تھا جنہیں صحیح حدیثیں یاد تھیں وہ بھی زبان ہلاتے ہوئے ڈرتے تھے۔ صدق کے ساتھ کذب خوب گھی شکر ہو گیا تھا۔ حماد بن زید کا بیان ہے کہ صرف ایک فرقہ زنادقہ نے چودہ ہزار حدیثیں وضع کریں۔ (فتح المغیث صفحہ ۱۰۸) وضاع نے خود تسلیم کیا تھا کہ چار ہزار حدیثیں میں نے وضع کی ہیں بہت سے اُسی زمانہ میں ایسے بھی ثقات ہوئے ہیں جنہوں نے محض نیک نیتی سے فضائل اور ترغیب میں حدیثیں موضوع کیں۔ زین الدین عراقی کا بیان ہے کہ ان حدیثوں سے اسلامی دنیا کو بہت سخت نقصان پہنچا کیونکہ ان وضعین زہد و تقویٰ کی وجہ سے اُن کی موضوع حدیثیں عام مقبول ہو گئیں۔ بعض نے محض انتہا درجہ تعظیم و تکریم کی وجہ سے نئی نئی باتیں اپنے نبی کریم سے نسبت دینی شروع کیں اور جس طرح یہود و نصاریٰ اپنے راہبوں اور بطریقوں کے فرضی معجزات اور کرامتیں بیان کرتے تھے مسلمانوں نے بھی اُن کے مقابل میں وہ وہ مافوق الفطرت باتیں بیان کیں جنکا وہم و گمان بھی رسول کریم کے زمانہ مسعود و محمود میں مطلق نہ تھا وضع کے بعد تساہلات غلط فہمیوں اور بے احتیاطیوں کا درجہ تھا جن کی وجہ سے ہزاروں اقوال رسول

کریم کے بھی آگے بڑھا دیا۔ شیعی گروہ نے اپنا دار و مدار بالکل اہلبیت پر کرلیا اور اُن کے فضائل میں ایسی
ایسی مافوق الفطرت باتیں تراشیں کہ اُن بزرگوں نے اپنی زندگی میں کبھی اُن کا وہم بھی نہ کیا ہوگا۔ اسی طرح سنیوں
نے اپنے اماموں کو مختلف کرامتوں سے لاد دیا اور جتنی مافوق الفطرت باتیں کہ ایک تعلیم یافتہ دماغ ایجاد کرسکتا
ہے وہ سب ایجاد کی گئیں اور اُن کی نسبت اُن بزرگ انفاس سے دی گئی جو فی الحقیقت بے گناہ تھے اور
اُنہیں اُن امور سے کوئی بھی سروکار نہ تھا۔ پانسو برس کی رتھ کا دریا میں سے نکلنا اور عزرائیل کے کلہ پر تھپڑ مار کے
روحوں کی تھیلی اُس سے چھین لینا یہ کم درجہ کی باتیں نہیں ہیں۔ ایک شاعر کا بے لگام خیال اور ایک مصور کا خود
قلم بھی ایسی بزرگیوں کی تصویر نہیں کھینچ سکتا۔ پس ان اعتقادات نے مسلمانوں کے عقاید میں کامیابی سے
خلل اندازی کی گور پرستی۔ پیر پرستی۔ گوسالہ پرستی کی زبون ترین رسمیں اسی کمبخت کرامتوں کے عقیدے سے جاری
ہوئیں اور اُنہوں نے اتنا زور باندھا کہ اصلی معجزہ کا خیال دلوں سے کبھی کا محو ہوگیا پس یہی معجزے رکھے کہ آفتاب
کو ایک گھنٹہ یا تین گھنٹہ تک اسلیئے ٹھہرائے رکھا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی عصر کی نماز قضا ہوئی تھی حضرت
جبرئیل آسمان سے ایک نوشتہ لے کے اُترے تھے اور اُس پر حضور انور کی مُہریں کرائی تھیں اسکے یہ معنی تھے کہ حضرت
امام حسین علیہ السلام کربلا میں شہید ہوں مجھے منظور ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک کوئیں میں اُتر کے
سو ہا کئی ہزار یا کئی لاکھ جنوں کو قتل کیا تھا۔ میدان کربلا میں شہنشاہ جنات کئی لاکھ لشکر کے ساتھ حضرت امام
حسین علیہ السلام کی امداد کے لئے حاضر ہوا تھا مگر آپ نے امداد منظور نہیں فرمائی در خیبر کو حضرت علی نے
اپنے ایک ہاتھ سے اُٹھا لیا تھا۔ آسمان سے روزمرہ کھانے کے خوان بھر بھر کے اُترتے تھے۔ یا فلاں پیر
دریا پر چلتے ہیں اور اُن کے پیر نہیں بھیگتے۔ یا مرنے کے بعد بھی فلاں پیر نے یہ یہ کرامتیں دکھائیں کوئی زندہ ہوگیا
اور کوئی بیٹا ہوگیا فلاں پیر نے ایک مردہ سے کہا اُٹھ میرے حکم سے اور وہ اُٹھ بیٹھا۔ یہ اور اس قسم کی کل
باتیں انسانی شرافت اور فضیلت سے بہت دور ہیں۔ غور سے دیکھنے کے بعد معلوم ہوگا کہ انسان کو دنیا میں
پیدا کرنے کی غایت خداوند تعالےٰ کی یہ نہیں ہے کہ وہ پانسو برس کی ڈوبی ہوئی مع سواریوں کے رتھ نکال
دے اور عزرائیل کو تھپڑ مار کے روحوں کی تھیلی چھین لے اور یہ تھیلی کھول دے اور وہ روحیں اُڑ کے اپنے
اپنے جسم میں چلی جائیں اور پھر ایک مدید زمانہ تک وہ لوگ زندہ رہیں۔ یا ایک مقتول کو زندہ کردے۔ فرض کرلو
کہ یہ ساری باتیں ممکن ہیں اور ایک وقت اُن کا ظہور ہوا تو اب سوال یہ ہے کہ خدا کی مخلوق کی بہبود کے
ان افعال سے کیا عاقبت درست ہوئی۔ یاد رکھو خدا کے معاملات یا قانون قدرت میں کوئی دخل نہیں دیسکتا
اور جب تک کسی کام میں خدا کا ہاتھ نہ ہو وہ ہرگز مفید بھی ثابت نہیں ہوتا ہم اسبات کو تسلیم کرتے ہیں کہ فلاں
پیر صاحب چلتے چلتے زمین میں سے ایک گھوڑا پیدا کرلیتے تھے اور پھر اُس پر بیٹھ کے اُڑ جایا کرتے تھے اور
آسمان کی سیر سے کئی کئی دن میں اُترا کرتے تھے سوال صرف یہ ہے کہ اُنہوں نے خود تو آسمان کی سیر کی اور
مزے آپ اُڑائے اب یہ بتاؤ اُنہوں نے ہمیں کیا دیا۔

اسی قسم کے باطل اوہام نے معجزہ کی اصلی حقیقت پر پردہ ڈال دیا ہے لکھے پڑھے جاہل سب یہی سمجھنے لگے کہ معجزہ کے معنی یہ ہیں کہ کیا تو خداوند تعالےٰ کے اُن قوانین میں تبدیلیاں پیدا کریں جو وہ روز ازل سے پیدا کر چکا ہے یا لوگوں کو دھوکا دیں۔ معجزہ اور نبوت یہ لازم ملزوم ہیں نہ منشائے نبوت کو ان شعبدے بازیوں سے کچھ سروکار ہے اور نہ معجزے کو معجزہ کسے کہتے ہیں؟ یہ سوال ہے جو مدت سے ہوتا چلا آتا ہے اور اس کا کافی جواب کسی نے بھی آج تک نہیں دیا۔ معجزہ اُن عظیم اصلاحوں کے نتیجہ کو کہتے ہیں جن میں خدا کا ہاتھ کام کرتا ہے اور وہ اصلاحیں ایسی پرزور اور بدیہی ہوتی ہیں کہ انسان کو مجبوراً تسلیم کرنی پڑتی ہیں اور اُن اصلاحوں کا قیام جبکہ خداوند تعالیٰ اپنا ہاتھ دے چکا ہے دیرپا بلکہ دائمی ہوتا ہے نبوت خاص اُس راز کا نام ہے جو کسی خاص بندہ کو عطا ہوتی ہے اور یہ صفت اُس کے کلام میں وفات کے بعد بھی رہتی ہے۔ فی الحقیقت اُس راز کا پانا محال ہے اور بے ساختہ مُنہ سے یہی نکلتا ہے "قدر ایں بادہ ندانی بخدا تا نچشی"

سخت غلط فہمی ہے کہ نبی یا نبوت کے لفظی معنی لیکے حکم لگا دیا کہ معمور بھی نبی ہے اور برہمنی بھی نبی ہے اور اوتار بھی نبی ہے۔ ان مبارک الفاظ کی ایسی بے توقیری نہیں کرنی چاہیئے اگرچہ یہ الفاظ انسانی زبان کے ہونے کی وجہ سے محدود ہیں مگر نکلتا تو ان سے ہی بڑا عالی منشا ان کی ایسی گستاخی نہیں کرنی چاہیئے جب ہماری کمزوری اور زبان کی بے بضاعتی کی یہ کیفیت ہے کہ ہم درد کھ کھٹاس مٹھاس کی کیفیت لفظوں میں نہیں بیان کر سکتے پھر کیوں کر خیال میں آسکتا ہے کہ خدا اور اُس کے زبردست راز یعنی نبوت اور اُس کے نتیجہ یعنی معجزہ کی حقیقت سمجھ سکیں گے اور پھر اپنی نہایت محدود زبان سے اُسے ادا کر سکیں گے۔ قدرت ہی کی طرف سے وہ زبان عطا نہیں ہوئی پھر کیوں کر سمجھا جا سکتا ہے ہاں اتنا ضرور ہے کہ تھوڑا سا ہی اگر بہت نہیں ہو سکتا خدائے مطلق سے اپنی تمام کمزوریوں کا اقرار کر کے عاجزی اور فروتنی کے ساتھ تعلق پیدا کرو اور چند ہی روز راستبازی سے اُسے یاد کر کے تو دیکھو معرفت اور حقیقت کے دروازے کس طرح کھلتے ہیں دیکھ سب کچھ لو گے مگر یاد رکھو زبان سے کچھ نہ کہہ سکو گے۔ بھائیو میری بات سنو حق یہ ہے کہ تم نے کبھی راستبازی سے خدا کو یاد نہیں کیا۔ اگر چند ہی لمحہ کر لو تو تمہیں معلوم ہو کہ پادشاہت کیا چیز ہے حقیقی شادمانی کس کا نام ہے اور قلب مطمئنہ کسے کہتے ہیں۔ کچھ دین ہی کا فائدہ نہیں ہے بلکہ اس سے تو دنیا بھی سنورتی ہے۔ تعلق تم کرتے نہیں مگر ان لوگوں پر ہنستے ہو جنکا تعلق ہو چکا ہے یا جو تعلق پیدا کرنے کی کوشش میں ہیں پھر تم کیوں کر سمجھ سکتے ہو کہ بغیر شاقہ محنت کے تمہیں آ جائے گا کیا تماشہ کی بات ہے ریاضی میں تو جان توڑ کے محنت کرو جب وہ کہیں آئے اسیطرح دنیا کا ادنےٰ اور اعلےٰ ہنر کبھی بغیر محنت کے نہ حاصل کر سکو مگر روحانیات اور روحانی اسرار کا علم ایک منٹ کی محنت سے حاصل کرنا چاہو بلکہ اپنی غلط فہمی سے اُس کے عالم ہونے کا دعوےٰ کرو اور بغیر ایک لمحہ کی محنت کے یہ خیال کرنے لگو کہ اول تو روحانی اسرار کوئی چیز نہیں ہیں اور اگر ہیں تو ہم سمجھے بیٹھے ہیں ایسے لوگوں کی حالت افسوس کے قابل ہے جنکی زندگی مشتبہ جن کی موت سخت ناکامی پر ہوگی اور جنکی روحانی نجات مخدوش ہو جائے گی۔

ہندوستانی طبائع میں چوں کہ اول روز سے تقلید کی صفت ودیعت ہوئی ہے خواہ وہ کیسے ہی تعلیم یافتہ ہو جائیں پھر بھی اُن سے یہ صفت نہیں جاتی بلکہ زیادہ تعلیم سے تقلیدی مادہ کو اور بھی قوت پیدا ہو جاتی ہے اور اُن کی بالکل اُس ہرن کی سی مثال ہے جو بھیڑیوں کے غول سے تو بچ گیا مگر شکاری کے تیر کا نشانہ ہو گیا۔ اسی طرح ہندوستان کے مسلمانوں نے نئی تعلیم پا کے مشرقی علما کی تقلید سے اپنے کو آزاد تو کر لیا مگر وہ مغربی علما کے پھندوں میں پھنس گئے۔ تعجب سے دیکھا جاتا ہے کہ ایک شخص بھی ایسا نہیں دکھائی دیا جو آزاد رائے رکھتا ہوا اور اپنی اُس خداداد عقل سے کام لیتا ہو جو بحیثیت انسان اور اشرف المخلوقات ہونے کے فطرت کی طرف سے اُسے ودیعت ہوئی ہے۔

اس وقت ہندوستان ایک افسوسناک کرب و بلا میں پھنسا ہوا ہے یورپ کے الحاد اور ہندوستان کی بت پرستی نے ایک حد تک ہندی مسلمانوں پر نمایاں فتح حاصل کی ہے موجودہ ہندی اسلام وہ اسلام نہیں رہا جو خلاصہ ادیان اور سرتاج ادیان تھا بلکہ اس میں الحاد اور بت پرستی کی کچھ ایسی آمیزش ہو گئی ہے کہ دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی الگ کرنا مشکل پڑ گیا۔ گور پرستی۔ پیر پرستی۔ تعزیہ پرستی۔ گوسالہ پرستی۔ تقلید پرستی۔ نے تو ایک طرف آفت برپا کر رکھی ہے اور دوسری جانب الحاد پرستی۔ طبیعات پرستی۔ مادہ پرستی نے غضب ڈھا رکھا ہے۔ علوم جدیدہ کے مفروضہ اصول پر اگرچہ وہ بہت جلد جلد بدل رہے ہیں مسلمان نوجوانوں کے نئے تعلیم یافتہ گروہ نے تکیہ کر لیا ہے اور لاکھوں بلکہ کروروں مسلمانوں نے ہندوؤں کی بت پرستی سے اپنا ایک نیا اسلام بنایا ہے اور پابندی اس قدر اختیار کی ہے کہ کسی عالم کی کسی رائے پر نکتہ چینی کرنا کفر نہاں کیا گیا ہے۔ اسلام کی وہ آزادی ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتی جو ابتدائی سنین اسلام میں تھی کہ ادنے ادنے بڑھیا خلیفہ وقت سے جھگڑتی تھی اور چلتے چلتے رستہ روک کے کھڑی ہو جاتی تھی اور خلفا کو گویا قایل ہونا پڑتا تھا یا اُس کی غلطی پر مطلع کیا جاتا تھا اگر یہاں جب یہ زبوں ترین حالت ہے تو معجزہ اور نبوت کا باریک مسئلہ کیوں کر سمجھ میں آسکتا ہے اور کون شخص ہے جو اُسے سمجھا سکتا ہے جب تک خدا کا ہاتھ اُس کے ساتھ کام نہ کرے اور خدا کی مرضی اُس کے ساتھ شریک نہ ہو۔ مسلمانوں کی اسی خرابی اسی زبونی اور اسی انتہائی نکبت کی حالت میں بھی نبوت اور اُس کے نتیجہ معجزہ کی جھلکی پائی جاتی ہے اور اُس کی جھلکی کو وہی آنکھیں دیکھتی ہیں جو تجلیات ربانی سے منور ہو چکی ہیں اور جن میں خدا کے جلال کی روشنی کوٹ کوٹ کے بھر چکی ہے۔ خدا نے ہماری آنکھوں میں وہ قوت اور جوہر دے دیا ہے اور ہم خوش ہیں کہ ہم نے اس صفت آلہی کا مسلمانوں کے خراب اور ناپاک عقاید میں نظارہ کر لیا ہے اور وہ یہ ہے کہ بڑے سے بڑے بت پرست سے بت پرست ملحد سے ملحد مسلمان کے دل میں ایک حرارت پائی جاتی ہے جو کبھی سرد نہیں ہوئی اور صدیوں پر صدیاں گزرنے پر بھی اُس کی ایک ہی حالت رہتی ہے یہ حرارت کیا ہے اور اس حرارت کا معیار کیا ہے اور آیا اس حرارت کا بھی کسی نے کھوج لگایا ہے۔ ظاہری قوانین قدرت تو یہ فتوے دے چکے ہیں کہ جہاں چیز قدیم ہوئی پھر اُس کی وہ صفات زایل ہو جاتی ہیں جو ابتدا میں اُس میں دیکھی جاتی ہیں اور ہم بھی روزمرہ اس کا مشاہدہ کرتے ہیں مگر کیا وجہ ہے کہ اس انتہائی خرابی پر بھی اسلام میں زندہ

روح باقی ہے اور وہ زندہ روح برابر اپنا اثر دکھا رہی ہے اور قدم قدم پر اُس کے اثرات نمایاں ہیں اسکو روح صداقت کہتے ہیں اور اسکو معجزہ کہتے ہیں۔ اور قرآن مجید نے آیات بینات سے اسکو تعبیر کیا ہے۔

سخت خیرہ چشمی اور سوء ادبی ہے کہ کسی ملحد فلسفی کی تقلید پر بڑھئی سنار لوہار اور درزی کو نبی بنا دیں اور نبوت کا اعلےٰ درجہ کا جوہر جو خاص باری تعالیٰ کی مرضی پر موقوف ہے ان ادنےٰ پیشہ وروں کو دیدیں اور پھر بغلیں بجائیں کہ ہم نے خوب ہی نبوت کی حقیقت سمجھی اور اس راز کی تہ تک ہم خوب ہی پہنچے۔ سخت شرم کی بات ہے کہ ایک سمجھدار شخص کسی ہندو ملحد کی آنکھیں بند کرکے تقلید کرے اور اپنی خداداد ذہانت کو تقلید کے آگے بیکار کردے ضمیری جوہر کی حقیقت یاد رکھو الفاظ سے نہیں پائی جاتی ظاہری الفاظ میں ہرگز اُن معنی کا ایک ہزارواں حصہ بھی شامل نہیں ہے جو فطرت نے اُس میں ودیعت کئے ہیں۔ تم جبکہ مجسم اور ظاہری اشیا کی ماہیت الفاظ سے مطلق نہیں بتا سکتے پھر کیونکر خیال کرسکتے ہو کہ غایت اشیا کی ماہیت بتا دوگے۔ مثلاً آم تمہارے سامنے رکھا ہے ابھی تم نہیں جانتے کہ یہ کس مزے کا ہے مگر جب تم نے کھایا اُسکا اصلی مزا اگرچہ تم پر کھل گیا مگر تم چاہو کہ اُس مزے کو الفاظ میں بیان کردو محال سے بھی بڑھکے محال ہے ہاں اُسکے مزے کو تشبیہوں سے بیان کروگے کبھی مٹھاس میں گڑ اور شکر کی تشبیہ دوگے اور کبھی کھٹاس میں کھٹا کہوگے مگر جو اُس کا اصلی مزا ہے اور جو تمہارے دل کو آیا ہے اور تمہاری طبیعت نے اُس سے کیفیت حاصل کی ہے ہرگز ہرگز نہیں بتا سکتے۔ اسیطرح انسانی طبیعت کے پوشیدہ جوہر ہیں جنکا کھوج علوم جدیدہ بھی نہیں لگا سکے۔ اور انہیں نہیں معلوم کہ ادراک کیا چیز ہے کیوں کر پیدا ہوتا ہے اعضا سے ان چیزوں کا کیا تعلق ہے۔ انسان کے باطنی جوہروں کا ادنےٰ درجہ خواب ہے ابھی اُسی کی حقیقت میں اختلاف ہے اور خاص ایک فیصلہ خواب ہی کی نسبت علوم جدیدہ نہیں کرسکے ہیں۔ خواب چیز کیا ہے اسکی ہستی کیا ہے کیوں کر پیدا ہوتا ہے اور کن اعضا سے بالخصوص اس کو تعلق ہے۔ کن کن اعضا کی حرکت سے یہ کیفیت بیداری پیدا ہوتی ہے کہ انسان لیٹا ہوا ہے مگر اپنے کو پھرتا ہوا دیکھتا ہے اگرچہ اِن سوالوں کے جوابات ہزاروں دیئے گئے اور روز دیئے جاتے ہیں مگر ابھی تک اتفاق نہیں ہوا جتنے جوابات ہیں سب خیالی ہیں اور مشاہدہ سے انہیں کچھ بھی سروکار نہیں ہے۔ پھر سوال کیا جاتا ہے کہ دل اور دماغ کی خواب دیکھنے کے وقت کیا کیفیت ہوتی ہے اور ان اعضا کی وہ کیا خاص حرکتیں ہیں جن سے غم اور خوشی کے خواب نظر آتے ہیں کیا کوئی دوائی ایسی پلائی جاسکتی ہے کہ دل و دماغ کی ایسی حالت ہوجائے کہ خوشی۔ غم۔ خوف اور بے باکی کا سماں آنکھوں کے آگے نظر آئے اور طبیب اپنی دوائی کے زور پر جیسا خواب چاہے خوابیدہ شخص کو دکھا سکے۔ یہ ساری باتیں ہیں جو ابھی حل ہونی باقی ہیں اور یہ سارے عقدے جو ابھی کھلنے کو موجود ہیں جب تک کامل طور پر انسانی ذات کا کھوج نہ لگ جائے گا اور اس کی ظاہری اور باطنی حالتیں کماینبغی نہ معلوم ہوجائیں گی کبھی اُن جوہروں کا خیال بھی نہ آئے گا جو رب الافواج اپنی مخلوق کے کسی خاص بندہ کو اپنی مستمرہ عادت کے مطابق بخشش کرتا ہے مخلصانہ طور پر انسانی جوہروں کا پتہ لگانے میں فطرت کی باطنی قوتوں کا مضحکہ نہ اُڑاؤ اور انسانی الفاظ کے ظاہری معنی پر قناعت نہ کرلو بلکہ پاک اور

صاف دل سے اپنی عاجزی اور فروتنی کا اقرار کرکے خضوع اور خشوع کے ساتھ رب الافواج کی اعلیٰ بارگاہ پر نیاز کی پیشانی جھکا اور التجا کرو کہ ہمارے دل میں وہ قوت دے جو ہم تیری بزرگی کا ادراک کرسکیں۔ اور ہماری آنکھوں میں وہ نور عطا کر جس سے ہم تیرا اجلال جو ہر ذرّہ ذرّہ میں چمک رہا ہے نظر کرسکیں۔ تمہاری دعا قبول ہوگی کیوں کہ وہ ضرور اُس کی سنتا ہے جو اُسے پکارتا ہے اور وہ اُس کی سوالوں کا جواب دیتا ہے جو اُس سے خطاب کرتا ہے۔ کن بیہودہ خیالات میں پڑے ہو اور کیا سوچ رہے ہو اپنی عمروں کا بڑا حصہ بیکاری میں صرف کرچکے اور خدا کا وہ خزانہ جو تمہیں عطا ہوا تھا ابھی یوں کا یوں ہی سربمہر رکھا ہوا ہے۔ دیکھو تو سہی کہ اُس خزانہ میں کیا کیا ہے اور معلوم تو کرو کہ شاید یہی خزانہ نہ ہو جس کی وجہ سے تم کو انسانیت کا شرف ملا ہے جو کچھ تم نظر کر رہے ہو اور سحر انگیز منظر اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہو یہ کیا ہے کہ اسی نے تمہیں فریب دے رکھا ہے اور یہی طلسمی سامان تمہیں خالق ارض و سما کی طرف رجوع ہونے سے روکتا ہے اگر ایسا ہے تو بڑی ہی بدقسمتی کی بات ہے۔ اس تمام طلسمی سامان کے تو تم ہی موجد ہو۔ تمہاری ہی ایجاد کی ہوئی غیر ذی روح چیز تمہیں بے خبر بنا دے اور کہیں کا بھی نہ رکھے۔ یہ صحیح ہے کہ یہ تمام سحر انگیز اشیا تمہارے خیالات کا نتیجہ ہیں اور چوں کہ تمہارے دل و دماغ کا یہ جزو اعظم ہیں اسلئے تمہیں مناسبت ضرور ہونی چاہیئے۔ مگر مناسبت کے یہ معنی نہیں ہیں کہ تم ان ہی چیزوں کے ہوکے رہجاؤ اور اپنے خالق کو بھول جاؤ۔ یہ کل سامان یہ تمام طلسمی اشیا کیا ہیں تمہارے خیالات کا ادنےٰ اور سب سے ادنےٰ نتیجہ ہیں۔ تمہاری ذات کے صدقہ سے ان کا ظہور ہوا ہے اور تمہیں ان کے موجد ہو عقل تو یہ چاہتی ہے کہ تم ان سے چوں کہ ہر طرح اشرف ہو اسلئے کسی طرح بھی مغلوب نہ ہو اور اگر تم مغلوب ہوئے تو تمہاری قسمت اُن بُت پرستوں کی سی ہوگی جو خود ہی پتھر کی مورتیں بناتے ہیں اور خود ہی ان کے آگے سجدہ کرتے ہیں۔ تمہیں ان چیزوں سے جو تمہارے اردگرد ہیں فریب نہ کھانا چاہیئے کیوں یہ تمہاری ہی بنائی ہوئی اور تمہاری ہی ایجاد میں تمہیں اپنے خالق کی مرضی پر پابند ہونا چاہیئے اور یہ پابندی تمہاری دینی اور دنیا کی حقیقی بہبودی ہے اسی سے دنیا کے معاملات میں اصلاح ہوتی ہے اور اسی پابندی سے روحانی فضائل ملتے ہیں۔

اگر کوشش کروگے تو روحانی فضائل کا تمہیں اچھی طرح کھوج لگ جائے گا اور تم سمجھ جاوگے کہ معجزہ اور نبوت کیا ہے اور اُن کا تعلق خدا اور اُس کی مخلوق سے کیا ہے۔ قرآن مجید فی الحقیقت فطرت کی ایک مکمل بیاض ہے مگر جب تک اُس سے مذاق نہ پیدا کروگے وہ ہرگز سمجھ میں نہیں آسکتا۔ تم اسے مثل معمولی کتابوں کے پڑھتے ہو اور اُسکے ظاہری معنی لے کے یہ سمجھتے ہو کہ ہم قرآن مجید کے مطالب پر حاوی ہوگئے حالانکہ حقیقت کی راہ اس سے بہت دور ہوتی ہے پہلے روحانی مضامین کے سمجھنے کا مذاق پیدا کرو پھر اُن کے سمجھنے کا نام لو اور ادنےٰ خیال کرکے سمجھ سکتے ہو کہ جبتک مصنف سے تمہارا تعلق نہوگا ہرگز اس کی کتاب کے سمجھنے کا مذاق نہیں حاصل ہوسکتا۔ کیا وجہ ہے کہ تم جب قرآن پڑھتے ہو تو صرف اُسکی عبارت سے اگرچہ معنی نہ بھی سمجھو وجد میں آجاتے ہو مگر دوسرے مذہب کے شخص کی جو ایک ہی شہر میں رہتا ہو ایک ہی خوراک کھاتا ہو ایک ہی معاشرت رکھتا ہو یہ کیفیت نہیں ہوتی اس کی وجہ عیاں ہے اور اس کا سبب صاف ظاہر ہے۔ تمہیں کچھ نہ کچھ اس سے دلی تعلق ہے۔ اسلئے اس کا نام سنتے ہی یا اُسکے الفاظ کان میں پڑتے ہی تمہاری

حالت بدل جاتی ہے مگر دوسرا شخص اس سے متاثر نہیں ہوتا۔ اسی طرح اگر تم اپنے تعلقات خالق ارض و سما سے زیادہ پیدا کروگے تمہارا قرآن سمجھنے کا مذاق بڑھتا جائے گا اور پھر تم ترقی کرتے کرتے قرآن مجید کے ان اصلی معنی کو سمجھنے لگو گے جو الفاظ کی تہ میں مضمر ہیں۔

نبوت کا بہت بڑا نتیجہ قرآن مجید ہے اور اس پاک کتاب کو ہم دوسرے لفظوں میں آیات بینات یا معجزہ سے تعبیر کریں گے اس مقدس کتاب کو غور سے دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ اس میں روحانی فضائل حاصل کرنے کے مدارج مقرر کئے ہیں اور جب تک کوئی شخص درجہ بدرجہ طے نہ کرے گا سب سے اعلےٰ مرتبہ پر نہیں پہنچ سکتا۔ قرآن مجید میں شروع ہوتے ہی صرف ایک جملہ نکلتا ہے اور وہی جملہ گویا آگے آنے والی روحانی تعلیمات کا بہت بڑا سرچشمہ ہے یعنی وہ جملہ یہ ہے ذٰلک الکتٰب لاریب فیہ ھدی للمتقین ۝ الذین یؤمنون بالغیب ویقیمون الصلوٰۃ ومما رزقنٰھم ینفقون۔ یہ ایک جملہ ہی جس کی تفسیر سارا قرآن مجید ہے۔ قرآن مجید کی خواہ کسی چھوٹی سی چھوٹی آیت کو پڑھو اسی آیت یا جملہ کی شرح پاؤ گے۔ اور جب تک اس آیت کا اصلی مفہوم دل میں نہ جما لوگے اس کی شرح کو نہ سمجھ سکتے ہو نہ اس سے کچھ مذاق حاصل کرسکتے ہو۔ بیان کیا گیا ہے کہ اگرچہ قرآن ایک ایسی کتاب ہے جس میں شک کی ذرہ برابر گنجائش نہیں ہے لیکن اُن ہی لوگوں کو ہدایت کرتی ہے جو خدا سے ڈرتے ہیں اور غیب کی چیزوں پر اُن کا ایمان ہے اور پھر آگے اُن لوگوں کی صفت بیان کی گئی ہے کہ وہ نماز پڑھتے ہیں یعنی عبادت الٰہی کرتے ہیں اور جو کچھ اُنہیں دیا گیا ہے اس میں سے خیرات کرتے ہیں غیب پر ایمان لانے کے یہی معنی ہیں کہ اُن پوشیدہ قوتوں یا جوہروں کا یقین کیا جائے جو دنیا کی ہر شے میں مضمر ہیں اور اُس سے کائنات کا بڑا سا بڑا کرہ اور چھوٹے سے چھوٹا ذرہ خالی نہیں ہے اگرچہ بقدر مراتب ان جوہروں یا قوتوں کا حصہ اُن میں ودیعت ہوا ہے۔ ان ہی پوشیدہ جوہروں سے خالق کا کھوج ملتا ہے اور ان ہی قوتوں نے ہر شے میں ایک امتیاز پیدا کر رکھا ہے۔ انسان ان ہی سے انسان بنا ہے اور حیوان ان ہی سے حیوان کہلایا ہے۔ ان پوشیدہ باتوں پر جنکا ایمان نہیں ہے اُنہیں اُن کی تلاش ہی نہیں ہونے کی اور جب تلاش نہ ہوئی تو پھر خدا کا ملنا بہت ہی مستبعد ہو جائے گا۔ ان پر ایمان رکھنے کے یہ معنی ہیں کہ انہیں جانے اُن کی حقیقت سے آگاہ ہو اور ان میں پیوست ہو جانے کی کوشش کرو۔ یہ قوتیں اگرچہ چھپی ہوئی ہیں مگر ان کے نام ہر زبان میں موجود ہیں اور سب نے انہیں تسلیم کر لیا ہے اگرچہ انکی حقیقت کے سمجھنے میں سب نے ہی دھوکا کھایا ہے۔ اور کم ہیں جو اُن کی تہ تک پہنچے ہوں۔ ان ہی قوتوں کے نام ہر زبان پر جاری ہیں اگرچہ وہ نام کافی احاطہ اُن کے مفہوم کا نہیں کرسکتے۔ مثلاً ایمان۔ یقین۔ اعتقاد۔ ادراک۔ فہم۔ حس وغیرہ۔ یہ الفاظ تو بیشک ہمیں یاد ہیں لیکن چونکہ ہماری زبانیں محدود ہیں اور جنہیں ہم بارہا ثابت کرچکے ہیں۔ اسلئے اُن جوہروں میں سے ایک جوہر کی ایک صفت کے ہزار ویں حصہ کا مفہوم بھی ادا نہیں ہوسکتا۔ ان جوہروں کی شناخت کرنی اور یہ سمجھنا کہ صرف مادہ ہی ان صفتوں کو پیدا نہیں کرسکتا بلکہ ارض و سما کے خالق کے ہاتھ میں ہی امر وہی ان عناصر میں جن سے انسان بنا ہوا ہے یہ صفتیں ودیعت کرتا ہے اور بغیر اُس کی مرضی کے انہیں کوئی بھی نہیں پا سکتا۔ جب ہم نے یہ سمجھ لیا کہ ضرور ایسے جوہر جو انسان کی بزرگی اور کل مخلوقات پر افضلیت کا باعث ہیں خدا کی خاص نعمتوں

میں سے ہیں اور وہی عطا کرتا ہے تو اُس خیال کے پختہ ہونے سے معًا ایسے خالق کی عبادت کا خیال آتا ہی اور وہ فوراً اپنی بے بضاعتی کا اقرار کر کے سربسجود ہو جاتا ہے بس یہیں سے معرفت اور حقیقت کے دروازے اس پر کھلجاتے ہیں اور وہ عالم روحانیات میں ترقی کرتے کرتے کامل انسان بنجاتا ہے جب انسانیت میں اُسے کمال ہو جاتا ہے تو پھر وہ اپنے حقیقی خالق کی مخلوق کی اصلاح کی طرف رجوع ہوتا ہے اور جو کچھ خداوند تعالیٰ نے اُسے عنایت کیا ہے وہ اپنے بھائیوں کو دینے میں دریغ نہیں کرتا خواہ روپیہ سے خواہ نصائح سے خواہ نیکی سے خواہ کسی اور طرح سے پہلا درجہ روحانی فضائل کا کمال ہے کیونکہ بغیر اسکے آدمی نہیں بن سکتا اور پھر دوسرا درجہ تمدن کا قایم کرنا ہے۔ اس سے ایک یہ بھی بات ثابت ہوئی کہ مخلوق کو وہی شخص فائدہ پہنچا سکتا ہے جسکا تعلق خداوند تعالےٰ سے ہوگا اور جسے اپنے خالق سے کوئی واسطہ نہیں ہے جس نے کبھی بھولے سے بھی اپنے معبود کو یاد نہیں کیا وہ اُسکی مخلوق پر کیا مہربانی کر سکتا ہے۔ تھوڑی دیر کے لئے فرض کر لیں کہ ملحدوں کے مفروضہ اصول صحیح ہیں تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آجتک این ملحدوں نے بنی نوع کی کچھ اصلاح کی اور آجتک دنیا میں ان کی ذات سے کونسے تمدن قایم ہوئے۔ انہوں نے خدا کی مخلوق کو کیا فائدہ پہنچایا اور ان کی ذاتی حالت زندگی بھر کیا رہی۔ بہت سے یورپی ملحدوں کی حکایتیں سنی ہیں کہ مرتے وقت اُن پر کیا مایوسی کی حالت طاری ہوئی اور اخیر اُنہیں اپنے مذہبی پیشوا کے آگے خداوند مسیح کا اقرار ہی کرنا پڑا کاش زندگی میں ہی اُن کے دل پر عیسائیوں کے خداوند مسیح کا کچھ اثر ہوتا تو ضرور وہ اُن کے دہنے بازو پر بیٹھ کے انگور کا شربت نوشجان کرتے مگر آخری توبہ سے کیا ہوتا ہے اب تو اُنہیں کچکچانا اور دانت پیسنا پڑیگا

الحمد للہ مسلمانوں میں ملحد بہت کم پیدا ہوئے اور اس کی وجہ یہی ہی کہ اسلام نہ تو یہ کہتا ہی کہ مذہب کی بنیاد کسی فوق الفطرت بات کے ایمان لانے پر منحصر ہے نہ اسلام کوئی عقل کے خلاف عقیدہ پیش کرتا ہی وہ تو یہ کہتا ہی کہ خدا کو ایک مانو اور کسی کو اُسکا شریک بناؤ اور بس۔ جب خدا پر کامل ایمان ہوگا تو نبوت اور معجزہ کا راز بآسانی سمجھ میں آجائے گا اور پھر کوئی دشواری نہیں خدائے تعالےٰ کے یہ راز ہیں جنکا پتہ اُس سے تعلق پیدا کرنے پر موقوف ہے محض عقل کے تکے لڑانے سے یہ باتیں نہیں حاصل ہوتیں۔ جو کچھ مجھے معجزہ اور نبوت کے بارے میں لکھنا تھا لکھ چکا اور خیال ہے کہ فی الحال شاید اسی قدر کافی ہو اگر یہ مضمون غور سے پڑھا گیا تو اُمید پڑتی ہے کہ بہت سے شکوک حل ہو جائیں گے اور نبوت اور معجزہ کا مفہوم آنکھ سے نظر آجائیگا محض اپنی عقل اور علم کے زور سے ہرگز خدا کا راز نہ تلاش کرو منطق اور فلسفہ کو ہرگز ایسی باتوں میں دخل نہ دو۔ بلکہ نہایت روشن ضمیری اور پاکبازی سے خدائے تعالیٰ کے اس راز کی جستجو کرو شاید تم کامیاب ہو جاؤ۔

# چودہواں باب

## کثرت ازدواج

کثرت ازدواج کا مسئلہ چونکہ معاشرت اور تمدن سے زیادہ تعلق رکھتا ہے اسلئے بہت ہی دلچسپی سے پڑھا جائیگا اور عام طور پر خیال رجوع کرنے کے لئے اس سے زیادہ ضروری مضمون شاید اور نہ نکلے۔ عورت جو انسانی معاشرت کی ایک جزو اعظم ہے ہمیشہ سے نئی نئی صورتوں میں دنیا کی تماشہ گاہ پر اُس نے جلوہ کیا ہے۔ کہیں وہ ماتا کی صورت میں آئی ہے اور کہیں بی بی اور کہیں بہن اور کہیں بیٹی کی۔ تعلقات کے اختلاف کی وجہ سے اُس کے مدارج میں بھی فرق ہو گیا اور یہ فرق اگرچہ کل قوموں میں بیّن طور پر پایا جاتا ہے مگر اس کا رنگ بھی ہر ملک میں جا کے بدل گیا ہے اور قدرت کبھی اسے ایک حالت پر قایم نہیں رکھ سکی۔ عورت جس کی تعظیم اخلاقی طور پر بہت ضروری تھی اور وہ بحیثیت اسکے کہ دنیا کی ماں ہے بہت ہی محترم گنی جاتی ہے مگر انسانی غرور نے اول روز سے اُسکا مناسب احترام نہیں کرنے دیا اور اُسے ایسی شرمناک حالت میں رکھا جس سے زیادہ شرمناک ملنی ممکن نہیں۔

اگر نفس تمدن کے لحاظ سے دیکھا جائے تو اس سے زیادہ واجب الاحترام چیز دنیا میں کوئی نہیں ہو سکتی کیوں ایک طرف تو یہ انبیا کی ماں ہے اور دوسری طرف شہنشاہوں کی اور پھر علما اور فقرا کی اسی سے پیدا ہوئے اور اسی کا خون کھا کھا کے رحم میں پرورش پائی مگر بڑے ہو کے سب نے اُس کے واجب اعزاز سے پہلوتہی کی اور نہایت ناانصافی سے اسکے ساتھ برتاؤ کیا۔ یہ کمال اس عورت میں ہے کہ پیٹ میں یہ رکھے پیدا ہونے کے بعد پرورش یہ کرے دودھ پلائے اور نہایت بے بسی کی حالت میں انسان کی خبر گیراں ہو مگر جب وہ بڑا ہو جائے اور اُس میں قوت آ جائے تو پھر اپنی اتنی بڑی محسنہ کی طرف توجہ بھی نہ کرے بلکہ حاکمانہ طور پر اُس پر نظر کرے اور یہ سمجھے کہ جسطرح دنیا کی اور چیزیں نباتات جمادات کی قسم سے میرے فائدہ کے لئے بنائی ہیں اسی طرح ان عورتوں کو بھی میری اطاعت کے لئے پیدا کیا ہے میں جس طرح ان سے چاہے پیش آؤں مجھے زیبا ہے یہی وجہ ہے کہ خداوند تعالٰے نے انسان کو ناسپاس فرمایا ہے۔ کوئی شک نہیں کہ اُس میں ناسپاسی کی صفت موجود ہے اور کوئی شبہ نہیں کہ وہ جبلی ناسپاس ہے۔

جب سے دنیا میں تاریخ کا کھوج لگتا ہے کبھی اس کا پتہ نہیں چلتا کہ کسی قوم نے بھی عورت کی عزت کرنا تو کجا اُس پر رحم کھایا ہو اور اُس کے حقوق اُسے پورے دیے ہوں۔ ہمیشہ عورتوں پر ظلم ہوا اور ہمیشہ اُن کے حقوق غصب کیے گئے اور بلا وجہ اُن پر تاخت کی گئی۔ اسلام اگر اُن کی حمایت نہ کرتا تو وہ خبر نہیں بربادی کی کس حد تک پہنچ جاتیں اور اُس سے مخلوق پر کس درجہ تباہی آتی۔ عورت کیسی ہی پارسا ہو اور کیسی ہی عاقل اور ہوشمند ہو مگر مرد کے آگے نادان سمجھی جاتی ہے اور کبھی اس سے اہم معاملات میں مشورہ نہیں لیا جاتا اور نہ اُس کی کسی بات پر عمل کیا جاتا ہے

